آیت نمبر 57

آیات نمبر 57 تا 64 میں تلقین کہ قران اللہ کی طرف سے نصیحت اور اہل ایمان کے لئے ہدایت ورحمت ہے۔ مشرکین نے اپنی طرف سے جو چیزیں حلال وحرام ٹھہرالی ہیں وہ غلط ہیں۔ رسول اللہ ﷺ اور صحابہ کو تسلی کہ اللہ ہر وقت تمہارے ساتھ ہے، اللہ سے کوئی چیز مخفی نہیں ہے۔ اہل ایمان کے لئے اس دنیا میں بھی خوشخبری ہے اور آخرت میں بھی۔

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ قَدۡ جَآءَتۡكُمۡ مَّوۡعِظَةٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ وَ شِفَآءٌ لِّمَا فِى الصُّدُوۡرِ ۙ وَ هُدًى وَّ رَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ اے لوگو! بیشک تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک ایسی چیز آئی ہے جو سراسر نصیحت ہے، یہ سینوں کے امراض کی شفا ہے اور ایمان والوں کے لئے ہدایت اور رحمت ہے قرآن دل کی بیماریوں مثلاً شرک اور کفر کا عقیدہ، حسد، بغض، خود غرضی، بخل، لالچ وغیرہ کے لیے شفا کا کام دیتا ہے جو شخص قرآن پڑھتا اور اس پر عمل کرتا ہے یہ روگ از خود اس کے دل سے دور ہو جاتے ہیں ﴿۵۷﴾ قُلۡ بِفَضۡلِ اللّٰهِ وَ بِرَحۡمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلۡيَفۡرَحُوۡا ؕ اے پیغمبر (ﷺ)! آپ کہہ دیجئے کہ یہ اللہ کے فضل اور اس کی رحمت کے باعث نازل ہوا ہے پس مسلمانوں کو چاہئے کہ اس پر خوشیاں منائیں هُوَ خَيۡرٌ مِّمَّا يَجۡمَعُوۡنَ یہ قرآن ان ساری چیزوں سے بہتر ہے جنہیں وہ جمع کرتے ہیں قرآن پڑھنا، سیکھنا، سکھانا اور اس پر عمل کرنا مال و دولت جمع کرنے سے بہت بہتر ہے ﴿۵۸﴾ قُلۡ اَرَءَيۡتُمۡ مَّاۤ اَنۡزَلَ اللّٰهُ لَكُمۡ مِّنۡ رِّزۡقٍ فَجَعَلۡتُمۡ مِّنۡهُ حَرَامًا وَّ حَلٰلًا ؕ اے پیغمبر (ﷺ)! ان لوگوں سے دریافت کیجئے کہ کیا تم نے کبھی اس بات پر بھی غور کیا کہ جو رزق اللہ نے تمہارے

لئے اتارا تھا تم نے اس میں سے خود ہی بعض چیزوں کو حرام اور بعض چیزوں کو حلال ٹھہرا لیا؟ قُلۡ آٰللّٰهُ اَذِنَ لَكُمۡ اَمۡ عَلَى اللّٰهِ تَفۡتَرُوۡنَ آپ ان سے دریافت کیجئے کہ کیا اللہ نے تمہیں ایسا کرنے کا حکم دیا تھا یا تم اللہ پر بہتان باندھ رہے ہو؟ ﴿۵۹﴾

وَمَا ظَنُّ الَّذِيۡنَ يَفۡتَرُوۡنَ عَلَى اللّٰهِ الۡكَذِبَ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ اور جو لوگ اللہ پر جھوٹا بہتان لگا رہے ہیں ان کا روز قیامت کے بارے میں کیا خیال ہے؟ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوۡ فَضۡلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكۡثَرَهُمۡ لَا يَشۡكُرُوۡنَ اللہ تو انسانوں پر فضل ہی کرنے والا ہے لیکن ان کی اکثریت شکر کرنے والی نہیں ہے ﴿۶۰﴾ ع رکوع[۶]

وَمَا تَكُوۡنُ فِىۡ شَاۡنٍ وَّمَا تَتۡلُوۡا مِنۡهُ مِنۡ قُرۡاٰنٍ وَّلَا تَعۡمَلُوۡنَ مِنۡ عَمَلٍ اِلَّا كُنَّا عَلَيۡكُمۡ شُهُوۡدًا اِذۡ تُفِيۡضُوۡنَ فِيۡهِ ؕ اے پیغمبر (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم) ! آپ کسی بھی کام میں مشغول ہوں یا قرآن میں سے کچھ تلاوت کر رہے ہوں اور اے لوگو! تم بھی جب کوئی عمل کرتے ہو تو اس سارے عمل کے دوران ہم تم پر گواہ و نگہبان ہوتے ہیں وَمَا يَعۡزُبُ عَنۡ رَّبِّكَ مِنۡ مِّثۡقَالِ ذَرَّةٍ فِى الۡاَرۡضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ وَلَاۤ اَصۡغَرَ مِنۡ ذٰلِكَ وَلَاۤ اَكۡبَرَ اِلَّا فِىۡ كِتٰبٍ مُّبِيۡنٍ زمین اور آسمان میں کوئی ایک ذرہ برابر چیز بھی ایسی نہیں جو آپ کے رب سے چھپی رہ سکے، اور ایک ذرہ سے بھی چھوٹی یا اس سے بڑی کوئی چیز بھی ایسی نہیں جس کی تفصیل لوح محفوظ میں درج نہ ہو ﴿۶۱﴾ اَلَاۤ اِنَّ اَوۡلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوۡفٌ عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُوۡنَ یاد رکھو، جو لوگ اللہ کے دوست ہیں ان پر نہ تو کسی قسم کا خوف ہو گا اور نہ وہ غمگین ہوں گے ﴿۶۲﴾ ج

الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَكَانُوۡا يَتَّقُوۡنَ یہ وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے اور اس کے بعد
پرہیزگاری اختیار کر کے گناہوں سے بچتے رہے ﴿٦٣﴾ لَهُمُ الۡبُشۡرٰى فِى الۡحَيٰوةِ
الدُّنۡيَا وَفِى الۡاٰخِرَةِ‌ؕ ان لوگوں کے لئے دنیا کی زندگی میں بھی خوشخبری ہے
اور آخرت میں بھی لَا تَبۡدِيۡلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ‌ؕ اللہ کے فرمان اٹل ہیں کبھی بدلنے
والے نہیں ذٰلِكَ هُوَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِيۡمُ در حقیقت یہی بہت بڑی کامیابی ہے ﴿٦٤﴾